دیوبندی حکیم الامت مولوی اشرف علی تھانوی چشتی، نام نہاد دیوبندی مولوی حماد نقشبندی اور دیگر

......صاحبِ سلسلہ دیوبندی یہودیوں کی طرح ہیں......

# اسماعیل دہلوی کا فتویٰ

میثم عباس رضوی

دوماہی مجلہ ''راہ سنت'' کے مدیر کا نام ''محمد حماد نقشبندی'' ہے اور اسی رسالے کے ایک رائٹر کا نام ''ابوایوب قادری'' ہے۔ دیوبندیوں کے ممدوح اسماعیل دہلوی قتیل نے دیوبندی حکیم الامت مولوی اشرفعلی تھانوی چشتی حماد نقشبندی (دیوبندی)، ابو ایوب قادری (دیوبندی) اوران تمام دیوبندیوں کو جو قادری چشتی نقشبندی کہلاتے ہیں۔ یہودیوں کی طرح قرار دیا ہے۔

اسماعیل دہلوی کا فتوٰی ملاحظہ کریں ''دین میں نئی نئی رسم اور نئے نئے عقیدے اور طریقے نہ نکالو اور پھوٹ نہ ڈالو کہ کوئی معتزلی ہوئے کوئی خارجی بنے اور کوئی رافضی اور کوئی ناصبی اور کوئی جبری اور کوئی قدری اور قدری اور کوئی مرجئی کہلائے اور کوئی سر پر بال رکھ کر اور چار ابرو کا صفایا کر کے فقیری جتائے پھر ان میں کوئی قادری کوئی نقشبندی کوئی چشتی بنے۔ حکم یہی ہے کہ سب مل کر قرآن اور حدیث پر عمل کرو اور سنت کے طریقے کے موافق مسلمان رہو اور یہود ونصاریٰ کی طرح کئی فرقے مت ہو جاؤ''۔ (تذکیر الاخوان صفحہ ۱۲، ۱۳ مطبوعہ اقبال اکیڈمی ایبک روڈ انارکلی لاہور) اسماعیل دہلوی کے نزدیک مندرجہ بالا دیوبندی یہودیوں کی طرح ہیں اب دریافت طلب بات یہ ہے کہ مدیر ''راہ سنت'' اور دیگر دیوبندی اپنے نام کی اصلاح کریں گے یا اسماعیل دہلوی کے بارے میں کوئی حکم شرعی بیان کریں؟